## امام احمد رضا

# ایک ہمہ جہت سائنسدان

امام احمد رضا کی ہمہ جہت شخصیت کا ایک اہم پہلو سائنس سے شناسائی ہے۔ سورج کو حرکت پذیر اور محوِ گردش ثابت کرنے کے ضِمن میں آپ کے دلائل بڑے اہمیت کے حامل ہیں۔


از قلم

## ڈاکٹر عبد القدیر خان

پراجیکٹ ڈائریکٹر، پاکستان اکیڈمی آف سائنسز۔ کہوٹہ



## ادارہ تحقیقاتِ امام احمد رضا

پوسٹ بکس نمبر ۴۸۹، کراچی۔ پاکستان



یہ امر باعث مسرت ہے کہ "ادارہ تحقیقات امام احمد رضا" حسب سابق امسال بھی برصغیر پاک و ہند کے بلند پایہ دینی رہنما اور مفکر اسلام جناب امام احمد رضا خاں بریلوی علیہ الرحمتہ کے یوم وصال پر کانفرنس کا اہتمام کر رہا ہے جس میں عالم اسلام کے اسکالرز' علماء اور مفکرین ان کی زندگی اور تعلیمات پر روشنی ڈالیں گے۔

آج سے سو سال قبل جب انگریز ہندوؤں کے ساتھ سازباز کر کے ہند کی معیشت پر قابض

ہوئے تو مسلمانوں کے تشخص اور تعلیمی نظام کو
زبردست دھچکا لگا۔ استعماری طاقتوں کے مذموم
عزائم کی بدولت مذہبی قدریں زوال پذیر ہونے
لگی تھیں۔ اس پر آشوب دور میں اللہ رب
العزت نے برصغیر کے مسلمانوں کو امام احمد رضا
جیسی باصلاحیت اور مدبرانہ قیادت سے نوازا کہ
جس کی تصانیف، تالیفات اور تبلیغی کاوشوں نے
شکست خوردہ قوم میں ایک فکری انقلاب بپا
کردیا۔ امام صاحب کی شخصیت جذبہ عشق رسول
سے لبریز تھی آپ کی ساری زندگی کو مدنظر رکھتے
ہوئے یہ بات وثوق سے کہی جا سکتی ہے کہ آپ
کی ذات نبی کریم سے وفا شعاری کا نشان مجسم
تھی۔ آپ کی ہمہ جہت شخصیت کا ایک اہم پہلو
سائنس سے شناسائی بھی ہے سورج کو حرکت پذیر
اور محو گردش ثابت کرنے کے ضمن میں آپ
کے دلائل بڑے اہمیت کے حامل ہیں۔ آج جبکہ
ہمارا معاشرہ فروعی، لسانی اور نام نہاد جدید فرقوں

کے گروہوں میں منقسم نظر آتا ہے جبکہ دوسری طرف ہمارا دشمن ہمیں تباہ و برباد کرنے کی گھات میں بیٹھا ہے تو میں سمجھتا ہوں امام صاحب کی تعلیمات سے بہرہ ور ہو کر ہم آج بھی ایک سیسہ پلائی ہوئی دیوار بن سکتے ہیں۔

مجھے امید ہے کہ آپ کا ادارہ امام احمد رضا بریلوی کی تعلیمات کو عام کرتے وقت ملی یکجہتی، اور مذہبی رواداری کے جذبے کو بھی فروغ دے گا تاکہ ملک عزیز میں قومی اتحاد اور ہم آہنگی کی فضا قائم ہو۔

میں امام احمد رضا کانفرنس کے انعقاد پر ادارہ کے اراکین کو مبارکباد پیش کرتا ہوں اور اس کی کامیابی کے لئے دعا گو ہوں۔

ڈاکٹر عبدالقدیر خان

۲۴ مئی سنہ ۱۹۹۸ء

ڈاکٹر عبدالقدیر خان

نشان امتیاز